

اورادِ فتحیہ
مع دعائے رقاب مترجم بزبان اردو
تصنیف
حضرت میر سید علی ہمدانیؒ
SBD
سلطانیہ بکڈپو



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اللہ کے نام سے شروع جو بہت مہربان نہایت رحم والا

اَسْتَغْفِرُ اللّٰہَ الْعَظِیْمَ (تین بار)

میں اس خدائے بزرگ وبرتر سے مغفرت چاہتا ہوں

الَّذِیْ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الْحَیُّ الْقَیُّوْمُ

جس کے سوا اور کوئی عبادت کے لائق نہیں ہمیشہ زندہ اور قائم رہنے والا

وَاَتُوْبُ اِلَیْہِ وَاَسْئَالُہُ التَّوْبَۃَ ط

اور میں اسی کی طرف توبہ کرتا ہوں اور اسی سے توبہ کا سوال کرتا ہوں۔

اَللّٰھُمَّ اَنْتَ السَّلَامُ وَمِنْكَ

اے اللہ تو سلامتی والا ہے اور تیری طرف سے

السَّلَامُ وَاِلَیْكَ یَرْجِعُ

مخلوقات کو سلامتی ہے اور تیری طرف سلامتی لوٹتی ہے

السَّلَامُ حَیِّنَا رَبَّنَا بِالسَّلَامِ

اے ہمارے پالنے والے خدا ہمیں سلامتی سے زندہ رکھ

وَاَدْخِلْنَا دَارَ السَّلَامِ تَبَارَكْتَ

اور ہمیں سلامتی کے گھر میں یعنی جنت الفردوس میں داخل کر۔ تو برکت والا ہے

رَبَّنَا وَتَعَالَیْتَ یَاذَا الْجَلَالِ

اے ہمارے رب اور تو بہت بلند ہے اے بزرگ

وَالْاِكْرَامِ ○ اَللّٰھُمَّ لَكَ

اور عزت والے خدا اے اللہ تیرے لئے



الحمد حمدا يوافي نعمك

ایسی تعریف ہے جو تیری تمام نعمتوں کو پورا کردے

ويكافي مزيد كرمك احمدك

اور تیری مزید بخشش کی برابری کرے

بجميع محامدك ما علمت

میں تیری ان تمام خوبیوں کی تعریف کرتا ہوں جن کو میں جانتا ہوں

منها و ما لم اعلم و على

اور جو مجھ سے پوشیدہ ہیں۔ اسی طرح

جميع نعمك ما علمت منها

میں ان سب نعمتوں کا شکر گزار ہوں جن سے میں واقف ہوں

وما لم اعلم ○ وعلى كل

اور جن سے نہیں اور ہر

حال اعوذ بالله من الشيطن

حالت میں میں پناہ مانگتا ہوں اللہ تعالیٰ سے شیطان مردود

الرجيم ○ الله لا اله الا هو ج

کے شر سے۔ اللہ تعالیٰ ایسا معبود ہے جس کے سوا اور کوئی

الحي القيوم ج لا تاخذه سنة

معبود نہیں زندہ رہنے والا اور قائم رہنے والا نہیں پکڑتی اسے اونگھ

ولا نوم ط له ما في السموت وما

اور نہ نیند۔ اسی کے لئے جو آسمانوں میں ہے اور جو



فِی الْاَرْضِ مَنْ ذَا الَّذِیْ یَشْفَعُ

زمین میں ہے وہ کون ہے کہ سفارش کرے

عِنْدَهٗۤ اِلَّا بِاِذْنِهٖ یَعْلَمُ مَا بَیْنَ

اس کے سامنے مگر اسی کے حکم سے جانتا ہے جو سامنے اس کے ہے

اَیْدِیْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ج وَلَا یُحِیْطُوْنَ

اور جو اس کے پیچھے ہے۔ اور انہیں گھیر سکتے ہیں

بِشَیْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖۤ اِلَّا بِمَا شَآءَ ج

وہ کچھ بھی علم سے اس کے مگر جس قدر چاہا (اللہ نے)

وَسِعَ كُرْسِیُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ج

گھیر لیا کرسی نے اس کی آسمانوں کو اور زمینوں کو

وَلَا یَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ج وَهُوَ الْعَلِیُّ

اور نہیں تھکاتی اسے محافظت ان کی اور وہ برتر بزرگ

الْعَظِیْمُ ۝ سُبْحَانَ اللّٰهِ (۳۳ بار)

عظیم ہے (یعنی) پاک ہے اللہ (۳۳ مرتبہ)

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ (۳۳ بار) اَللّٰهُ اَكْبَرُ (۳۴ بار)

سب تعریفیں اللہ کو ہیں (۳۳ مرتبہ) خدا بہت بڑا ہے (۳۴ مرتبہ)

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِیْكَ

اللہ کے سوا اور کوئی معبود نہیں وہ ایک ہے۔ اس کا کوئی شریک نہیں

لَهٗ لَهُ الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ وَهُوَ

اسی کے لئے بادشاہی ہے اور اسی کی تمام تعریفیں ہیں اور وہ



عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ (۱۰ بار)

ہر چیز پر قدرت رکھنے والا ہے۔ (۱۰ مرتبہ)

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْمَلِكُ الْجَبَّارُ

اللہ کے سوا اور کوئی معبود نہیں جو زبردست بادشاہ ہے

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْوَاحِدُ الْقَهَّارُ

اللہ کے سوا اور کوئی معبود نہیں جو ایک ہے اور قہر کرنے والا ہے

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْعَزِیْزُ الْغَفَّارُ

اس خدا کے سوا اور کوئی معبود نہیں جو غالب اور بہت مغفرت کرنے والا ہے

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْكَرِیْمُ السَّتَّارُ

اس خدا کے سوا اور کوئی معبود نہیں جو بزرگ اور پردہ پوش ہے

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْكَبِیْرُ الْمُتَعَالُ

اس خدا کے سوا اور کوئی معبود نہیں جو بہت بڑا اور اونچا ہے۔

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ خَالِقُ اللَّیْلِ وَالنَّهَارِ

اس خدا کے سوا اور کوئی معبود نہیں جو رات اور دن کا پیدا کرنے والا ہے ۔

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْمَعْبُوْدُ بِكُلِّ مَكَانٍ

اس خدا کے سوا اور کوئی معبود نہیں جو ہر جگہ پوجا جاتا ہے۔

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْمَذْكُوْرُ بِكُلِّ لِسَانٍ

اللہ کے سوا اور کوئی معبود نہیں جو ہر زبان سے ذکر کیا جاتا ہے۔

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ الْمَعْرُوْفُ بِكُلِّ اِحْسَانٍ

اللہ کے سوا اور کوئی معبود نہیں جو مشہور ہے ہر احسان کے ساتھ



لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ کُلَّ یَوْمٍ ھُوَ فِیْ شَانٍ

اللہ کے سوا اور کوئی معبود نہیں جو ہر دن ایک نئی شان میں ہوتا ہے۔

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ اِیْمَانًا بِاللّٰہِ

اللہ کے سوا اور کوئی معبود نہیں جو خدا پر ایمان لاتے ہوئے کہتا ہوں۔

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ اَمَانًا مِّنَ اللّٰہِ

اللہ کے سوا اور کوئی معبود نہیں خدا سے امن چاہتا ہوں کہتا ہوں۔

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ اَمَانَۃً

اللہ کے سوا اور کوئی معبود نہیں یہ کلمہ خدا کے

عِنْدَ اللّٰہِ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ

نزدیک امانت ہے۔ اللہ کے سوا اور کوئی معبود نہیں

وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ

اور جو کسی ایک کو قوت اور طاقت نہیں اللہ کے سوا

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَلَا نَعْبُدُ اِلَّآ اِیَّاہُ

اور کوئی معبود نہیں اللہ کے سوا ہم اس کے سوا کسی کی عبادت نہیں کرتے۔

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ حَقًّا حَقًّا

اللہ کے سوا اور کوئی معبود نہیں یہ بات بالکل سچ ہے۔

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ اِیْمَانًا وَّصِدْقًا

اللہ کے سوا اور کوئی معبود نہیں ایمان اور صدق ہے۔

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ تَعَبُّدًا وَّرِقًّا

اللہ کے سوا اور کوئی معبود نہیں بندگی اور غلامی کے ساتھ کہتا ہوں۔



لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ تَلَطُّفًا وَّ رِفقًا

اللہ کے سوا اور کوئی معبود نہیں جو مہربان اور رفیق ہے۔

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ قَبلَ كُلِّ شَيءٍ

اللہ کے سوا اور کوئی معبود نہیں جو ہر چیز سے پہلے ہے۔

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ بَعدَ كُلِّ شَيءٍ

اللہ کے سوا اور کوئی معبود نہیں جو ہر چیز کے بعد ہے۔

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ يَبقىٰ رَبُّنَا

اللہ کے سوا اور کوئی معبود نہیں جو باقی رہے گا

وَيَفنىٰ وَيَمُوتُ كُلُّ شَيءٍ

جبکہ دنیا کی ہر چیز فانی اور مرجانے کے۔

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ المَلِكُ الحَقُّ المُبِينُ

اللہ کے سوا اور کوئی معبود نہیں جو کھلا حق کے ساتھ بادشاہ ہے۔

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ المَلِكُ الحَقُّ اليَقِينُ

اللہ کے سوا اور کوئی معبود نہیں جو یقیناً سچا بادشاہ ہے۔

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ العَلِيُّ العَظِيمُ

اللہ کے سوا اور کوئی معبود نہیں مگر خدا جو بہت اونچا اور بہت بڑا ہے۔

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الحَلِيمُ الكَرِيمُ

اللہ کے سوا اور کوئی معبود نہیں جو نرمی اور بخشش کرنے والا ہے۔

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ رَبُّ السَّمٰوٰتِ

اللہ کے سوا اور کوئی معبود نہیں جو سات آسمانوں



السَّبعِ وَرَبُّ العَرشِ العَظِيمُ

کا پالنے والا ہے اور بزرگ عرش کا

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ اَکرَمُ الاَکرَمِينَ

اللہ کے سوا اور کوئی معبود نہیں جو تمام سخیوں سے بڑھ کر سخی ہے۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ اَرحَمُ الرّٰاحِمِينَ

اللہ کے سوا اور کوئی معبود نہیں جو سب سے زیادہ رحم کرنے والا ہے۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ حَبِيبُ التَّوّٰابِينَ

اللہ کے سوا اور کوئی معبود نہیں جو توبہ کرنے والوں کو دوست رکھتا ہے۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ رَاحِمُ المَسَاكِينِ

اللہ کے سوا اور کوئی معبود نہیں جو مسکینوں پر رحم کرتا ہے۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ هَادِى المُضلّٰينَ

اللہ کے سوا اور کوئی معبود نہیں جو گمراہوں کو ہدایت دیتا ہے۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ دَلِيلُ الحَآئِرِينَ

اللہ کے سوا اور کوئی معبود نہیں جو حیرانوں کا رہنما ہے۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ اَمَانُ الخَآئِفِينَ

اللہ کے سوا اور کوئی معبود نہیں جو خوفزدہ لوگوں کے لئے امن ہے۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ غِيَاثُ المُستَغِيثِينَ

اللہ کے سوا اور کوئی معبود نہیں جو فریاد کرنے والوں کی فریاد کو پہونچنے والا ہے۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ خَيرُ النّٰصِرِينَ

اللہ کے سوا اور کوئی معبود نہیں جو بہترین مددگار ہے۔



لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ خَیْرُ الْحٰفِظِیْنَ

اللہ کے سوا اور کوئی معبود نہیں جو بہترین نگہبان ہے۔

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ خَیْرُ الْوٰرِثِیْنَ

اللہ کے سوا اور کوئی معبود نہیں جو بہترین میراث لینے والا ہے۔

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ خَیْرُ الْحٰکِمِیْنَ

اللہ کے سوا اور کوئی معبود نہیں جو بہترین حکمران ہے۔

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ خَیْرُ الرّٰزِقِیْنَ

اللہ کے سوا اور کوئی معبود نہیں جو اچھا رزق دینے والا ہے۔

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ خَیْرُ الْفٰتِحِیْنَ

اللہ کے سوا اور کوئی معبود نہیں جو بہترین وسعت کرنے والا ہے۔

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ خَیْرُ الْغٰفِرِیْنَ

اللہ کے سوا اور کوئی معبود نہیں جو بہترین مغفرت کرنے والا ہے۔

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ خَیْرُ الرّٰحِمِیْنَ

اللہ کے سوا اور کوئی معبود نہیں جو بہترین رحم کرنے والا ہے۔

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ وَصَدَقَ

اللہ کے سوا اور کوئی معبود نہیں جو ایک ہے جس نے سچا کیا اپنا

وَعْدَہٗ وَنَصَرَ عَبْدَہٗ وَاَعَزَّ جُنْدَہٗ

وعدہ اور اپنے بندۂ خاص (حضرت محمد ﷺ) کو فتح دی اور غالب کیا ان کے

وَھَزَمَ الْاَحْزَابَ وَحْدَہٗ وَلَاشَیْءَ

لشکر اور شکست دی کافروں کو اس کی اکیلی ذات نے اور اس کے



بَعْدَهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ اَهْلُ النِّعْمَةِ

بعد اور کئی چیز نہیں، اللہ کے سوا اور کوئی معبود نہیں جو نعمت والا ہے۔

وَلَهُ الْفَضْلُ وَلَهُ الثَّنَآءُ الْحَسَنُ

اور جس کے لئے بزرگی ہے اور جس کے لئے تعریف ہے اچھی

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ عَدَدَ خَلْقِهٖ وَزِنَةَ

اللہ کے سوا اور کوئی معبود نہیں اس کے مخلوق کے شمار اور اس کے

عَرْشِهٖ وَرِضَآءَ نَفْسِهٖ وَمِدَادَ

عرش کے وزن اور اس کی ذات کی رضا مندی اور اس کے کلمات کی

كَلِمَاتِهٖ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ صَاحِبُ

روشنائی کے برابر، اللہ کے سوا اور کوئی معبود نہیں جو صرف

الْوَحْدَانِيَّةِ الْفَرْدَانِيَّةِ الْقَدِيْمِيَّةِ

ایک واحد منفرد اور ہمیشہ رہنے والی

الْاَزَلِيَّةِ الْاَبَدِيَّةِ ط لَيْسَ لَهٗ ضِدٌّ

ذات ازل سے لے کر ابد تک، جس کی نہ کوئی ضد ہے

وَّلَا نِدٌّ وَّلَا شِبْهٌ وَّلَا شَرِيْكٌ لَآ اِلٰهَ

نہ کوئی مثل اور نہ ہم شکل نہ کوئی اس کا شریک ہے، اللہ کے سوا

اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ لَهُ

اور کوئی معبود نہیں جو ایک ہے جس کا کوئی ساجھی نہیں جس کے لئے

الْمُلْكُ وَلَهُ الْحَمْدُ يُحْيِيْ وَيُمِيْتُ

بادشاہی ہے اور اسی کے لئے سب تعریفیں ہیں جو زندہ کرتا ہے اور مارتا ہے۔



وَهُوَ حَيٌّ لَّا يَمُوتُ بِيَدِهِ الْخَيْرُ

وہ زندہ ہے کبھی نہیں مریگا۔ اس کے قبضۂ قدرت میں بھلائی ہے

وَهُوَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ وَ اِلَيْهِ

اور ہر چیز پر قادر ہے۔ سب کو اس کی

الْمَصِيْرُ هُوَ الْاَوَّلُ وَالْاٰخِرُ وَ

طرف لوٹنا ہے اس کی ذات پہلی اور آخر ہے اور

الظَّاهِرُ وَالْبَاطِنُ وَهُوَ بِكُلِّ شَيْءٍ

ظاہر بھی اور اندر کا بھی وہی ہر چیز

عَلِيْمٌ لَيْسَ كَمِثْلِهٖ شَيْءٌ وَهُوَ

کو جانتا ہے اس جیسی کوئی چیز نہیں وہ

السَّمِيْعُ الْبَصِيْرُ حَسْبُنَا اللّٰهُ وَ

سننے اور دیکھنے والا ہے، ہمیں اللہ کافی ہے اور

نِعْمَ الْوَكِيْلُ نِعْمَ الْمَوْلٰى وَنِعْمَ

اچھا کارساز اچھا آقا اور اچھا

النَّصِيْرُ (تین بار) غُفْرَانَكَ رَبَّنَا

مددگار ہے۔ (تین بار) تیری مغفرت مانگتے ہیں اے ہمارے رب

وَ اِلَيْكَ الْمَصِيْرُ اَللّٰهُمَّ لَا مَانِعَ

اور تیری ہی طرف لوٹنے کی جگہ، اسے اللہ جس چیز کو تو عطا کرے

لِمَا اَعْطَيْتَ وَلَا مُعْطِيَ لِمَا مَنَعْتَ

اسے کوئی نہیں روک سکتا اور جو چیز تو نہ دینا چاہتا اسے کوئی عطا نہیں کرسکتا



وَلَا رَآدَّ لِمَا قَضَيْتَ وَلَا يَنْفَعُ ذَا

جس چیز کا تو فیصلہ کردے اسے کوئی لوٹا نہیں سکتا اور نہیں فائدہ دیتی ہے تیرے

الْجَدِّ مِنْكَ الْجَدُّ سُبْحَانَ رَبِّيَ

سامنے دولت مند کی دولت مندی۔ بہت پاک ہے میرا وہ رب

الْعَلِيِّ الْاَعْلٰى الْوَهَّابُ (دوبار)

جو بہت اونچا اور بڑا بخشنے والا ہے۔

سُبْحَانَ رَبِّيَ الْعَلِيِّ الْاَعْلٰى

میرا رب پاک ہے جو بہت ہی اونچا بزرگ اور

الْكَرِيْمِ الْوَهَّابُ يَا وَهَّابُ سُبْحٰنَكَ

میرا رب پاک ہے جو بہت ہی اونچا بزرگ اور

مَا عَبَدْنٰكَ حَقَّ عِبَادَتِكَ

تیری عبادت جیسا کہ تیرا حق تھا نہیں کی۔

سُبْحٰنَكَ مَا عَرَفْنٰكَ حَقَّ مَعْرِفَتِكَ

اے پاک خدا ہم نے نہیں پہچانا جیسا کہ تیرا حق پہچاننے کا تھا۔

سُبْحٰنَكَ مَا ذَكَرْنٰكَ حَقَّ ذِكْرِكَ

اے پاک خدا ہم نے تیرا ذکر تیرے حق کے مطابق نہیں کیا۔

سُبْحٰنَكَ مَا شَكَرْنٰكَ حَقَّ شُكْرِكَ

اے پاک خدا ہم نے تیرا شکر تیرے حق کے لائق نہیں کیا۔

سُبْحَانَ اللّٰهِ الْاَبَدِيِّ الْاَبَدِ

پاک ہے اللہ ہمیشہ کے لئے رہنے والا ہے۔

Scanned with CamScanner



سُبْحَانَ اللّٰهِ الْوَاحِدِ الْاَحَدِ

پاک خدا ذات و صفات میں فقط ایک ہے۔

سُبْحَانَ اللّٰهِ الْفَرْدِ الصَّمَدِ

پاک ہے فقط اللہ ایک اور بے نیاز ہے۔

سُبْحَانَ اللّٰهِ رَافِعِ السَّمٰوٰتِ بِغَيْرِ

پاک ہے آسمانوں کو بلند کرنے والا بغیر

عَمَدٍ سُبْحَانَ اللّٰهِ الَّذِیْ لَمْ يَتَّخِذْ

ستونوں کے۔ پاک ہے اللہ نے نہ تو اختیار کی ہے۔

صَاحِبَةً وَّلَا وَلَدًا سُبْحَانَ اللّٰهِ

بیوی اور نہ اولاد۔ اللہ وہ ذات پاک ہے۔

الَّذِیْ لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ ج وَلَمْ

جس نے نہ تو کسی کو جنا ہے اور نہ دوسروں سے جنا گیا اور نہ ہی

يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ط سُبْحَانَ

اس کا کوئی برابر اور ہمسر ہے، پاک ہے اللہ جو ایک بہت

الْمَلِكِ الْقُدُّوْسِ سُبْحَانَ ذِی

ہی پاکیزہ بادشاہ ہے۔ جو دنیا کے ظاہری

الْمُلْكِ وَالْمَلَكُوْتِ سُبْحَانَ ذِی

ملک اور فرشتوں کی دنیا کا بادشاہ ہے۔ پاک ہے اللہ جو

الْعِزَّةِ وَالْعَظَمَةِ وَالْقُدْرَةِ وَالْهَيْبَةِ

عزت اور بڑائی اور قدرت اور ہیبت



وَالْجَلَالِ وَالْجَمَالِ وَالْكَمَالِ وَالْبَقَاءِ

اور حسن د رعب اور کمال اور

وَالثَّنَاءِ وَالضِّيَاءِ وَالْاٰلَاءِ وَالنَّعْمَاءِ

ہمیشگی اور تعریف اور روشنی اور باطنی

وَالْكِبْرِيَاءِ وَالْجَبَرُوْتِ سُبْحَانَ

نعمتیں اور بزرگی اور بہت رعب والا ہے، (اللہ تعالیٰ)

الْمَلِكِ الْحَيِّ الَّذِىْ لَا يَنَامُ وَلَا

جو ایسا بادشاہ ہے زندہ نہ کبھی سوتا اور نہ کبھی

يَمُوْتُ سُبُّوْحٌ قُدُّوْسٌ رَبُّنَا وَرَبُّ

مرتا ہے۔ وہ بہت پاک ہے اورر منزّہ ہے اور وہ ہمارا رب اور

الْمَلٰٓئِكَةِ وَالرُّوْحِ سُبْحَانَ اللّٰهِ

فرشتوں اور روحوں کا رب ہے، پاک ہے خدا

وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ

اور تمام تعریفیں اللہ کے لئے ہیں خدا کے سوا اور کوئی معبود نہیں اور اللہ

اَكْبَرُ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ

بہت بڑا ہے، نہیں ہے کوئی طاقت اور قوت کسی اور کے سوا

الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الْمَلِكُ

بلند و برتر کے، اے خدا تو بادشاہ ہے۔

الْحَقُّ الَّذِىْ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ

سچا، کہ نہیں ہے اور کوئی معبود تیری ذات کے سوا

| | | |
|---|---|---|
| یَا اللّٰہُ جل جلالہ | یَا رَحمٰنُ جل جلالہ | یَا رَحِیمُ جل جلالہ |
| اے خدا | اے رحم کرنے والے | اے بخشنے والے |
| یَا مَلِکُ جل جلالہ | یَا قُدُّوسُ جل جلالہ | یَا سَلَامُ جل جلالہ |
| اے بادشاہ | اے مقدس ذات | اے سلامتی والے |
| یَا مُؤمِنُ جل جلالہ | یَا مُھَیمِنُ جل جلالہ | یَا عَزِیزُ جل جلالہ |
| اے امن دانے والے | اے حفاظت کرنے والے | اے غالب |
| یَا جَبَّارُ جل جلالہ | یَا مُتَکَبِّرُ جل جلالہ | یَا خَالِقُ جل جلالہ |
| اے زبردست حکم کرنے والے | اے عظمت والے | اے پیدا کرنے والے |
| یَا بَارِئُ جل جلالہ | یَا مُصَوِّرُ جل جلالہ | یَا غَفَّارُ جل جلالہ |
| اے کائنات پیدا کرنے والے | اے صورتیں بنانے والے | اے مغفرت کرنے والے |
| یَا قَہَّارُ جل جلالہ | یَا وَہَّابُ جل جلالہ | یَا رَزَّاقُ جل جلالہ |
| اے قہر کرنے والے | اے بخشنے والے | اے رزق دینے والے |
| یَا فَتَّاحُ جل جلالہ | یَا عَلِیمُ جل جلالہ | یَا قَابِضُ جل جلالہ |
| اے رحمت کے درازے کھولنے والے | اے بہت جاننے والے | اے قبض کرنے والے |
| یَا بَاسِطُ جل جلالہ | یَا خَافِضُ جل جلالہ | یَا رَافِعُ جل جلالہ |
| اے کھولنے والے | اے پست کرنے والے | اے بلند کرنے والے |
| یَا مُعِزُّ جل جلالہ | یَا مُذِلُّ جل جلالہ | یَا سَمِیعُ جل جلالہ |
| اے عزت دینے والے | اے ذلت دینے والے | اے بہت سننے والے |
| یَا بَصِیرُ جل جلالہ | یَا حَکَمُ جل جلالہ | یَا عَدلُ جل جلالہ |
| اے بہت دیکھنے والے | اے حکم کرنے والے | اے انصاف کرنے والے |



| | | |
|---|---|---|
| یَالَطِیْفُ جل جلالہ<br>اے مہربانی کرنے والے | یَاخَبِیْرُ جل جلالہ<br>اے خبر رکھنے والے | یَاحَلِیْمُ جل جلالہ<br>اے نرمی کرنے والے |
| یَاعَظِیْمُ جل جلالہ<br>اے عظمت والے | یَاغَفُوْرُ جل جلالہ<br>اے مغفرت کرنے والے | یَاشَکُوْرُ جل جلالہ<br>اے شکر قبول کرنے والے |
| یَاعَلِیُّ جل جلالہ<br>اے بہت اونچے | یَاکَبِیْرُ جل جلالہ<br>اے بہت بڑے | یَاحَفِیْظُ جل جلالہ<br>اے حفاظت کرنے والے |
| یَامُقِیْتُ جل جلالہ<br>اے روزی دینے والے | یَاحَسِیْبُ جل جلالہ<br>اے کافی ہونے والے | یَاجَلِیْلُ جل جلالہ<br>اے دُعا قبول کرنے والے |
| یَاکَرِیْمُ جل جلالہ<br>اے بہت بزرگ | یَارَقِیْبُ جل جلالہ<br>اے خیال رکھنے والے | یَامُجِیْبُ جل جلالہ<br>اے دُعا قبول کرنے والے |
| یَاوَاسِعُ جل جلالہ<br>اے وسعت کرنے والے | یَاحَکِیْمُ جل جلالہ<br>اے حکمت والے | یَاوَدُوْدُ جل جلالہ<br>اے محبت کرنے والے |
| یَامَجِیْدُ جل جلالہ<br>اے بزرگی والے | یَابَاعِثُ جل جلالہ<br>اے قبروں سے اُٹھانے والے | یَاشَہِیْدُ جل جلالہ<br>اے حاضر وناظر |
| یَاحَقُّ جل جلالہ<br>اے سچے | یَاوَکِیْلُ جل جلالہ<br>اے کام کے ذمہ دار | یَاقَوِیُّ جل جلالہ<br>اے قوتِ والے |
| یَامَتِیْنُ جل جلالہ<br>اے سنجیدہ | یَاوَلِیُّ جل جلالہ<br>اے دوستی کرنے والے | یَاحَمِیْدُ جل جلالہ<br>اے تعریف کئے ہوئے |
| یَامُحْصِیُ جل جلالہ<br>اے شمار کرنے والے | یَامُبْدِئُ جل جلالہ<br>اے عدم سے وجود میں لانے والے | یَامُعِیْدُ جل جلالہ<br>اے دوبارہ لوٹانے ولا |



| | | |
|---|---|---|
| یَا مُحۡیِیُ جل جلالہ | یَا مُمِیۡتُ جل جلالہ | یَا حَیُّ جل جلالہ |
| اے زندہ کرنے ولاے | اے مارنے والے | اے زندہ رہنے والے |
| یَا قَیُّوۡمُ جل جلالہ | یَا وَاجِدُ جل جلالہ | یَا مَاجِدُ جل جلالہ |
| اے ہمیشہ رہنے والے | اے توانگر | اے بزرگ مطلق |
| یَا وَاحِدُ جل جلالہ | یَا اَحَدُ جل جلالہ | یَا صَمَدُ جل جلالہ |
| اے صفات میں یکتا | اے وجود میں ایک | اے بے پرواہ |
| یَا قَادِرُ جل جلالہ | یَا مُقۡتَدِرُ جل جلالہ | یَا مُقَدِّمُ جل جلالہ |
| اے قدرت والے | اے عزت والے | اے آگے کرنے والے |
| یَا مُؤَخِّرُ جل جلالہ | یَا اَوَّلُ جل جلالہ | یَا اٰخِرُ جل جلالہ |
| اے پیچھے کرنے والے | اے سب سے پہلے | اے سب کے بعدرہنے والے |
| یَا ظَاہِرُ جل جلالہ | یَا بَاطِنُ جل جلالہ | یَا وَالِیُ جل جلالہ |
| اے ظاہر | اے باطن | اے مالک |
| یَا مُتَعَالِیُ جل جلالہ | یَا بَرُّ جل جلالہ | یَا تَوَّابُ جل جلالہ |
| اے بلند | اے نیک | اے توبہ قبول کرنے والے |
| یَا مُنۡعِمُ جل جلالہ | یَا مُنۡتَقِمُ جل جلالہ | یَا عَفُوُّ جل جلالہ |
| اے انعام کرنے والے | اے بدلہ لینے والے | اے معاف کرنے والے |
| یَا رَءُوۡفُ جل جلالہ | یَا مَالِكَ الۡمُلۡكِ جل جلالہ | |
| اے مہربان | اے ملک کے مالک | |
| یَا ذَاالۡجَلَالِ وَالۡاِکۡرَامِ جل جلالہ | | یَا رَبُّ جل جلالہ |
| اے عزت اور بزرگی والے | | اے پالنے والے |



| | | |
|---|---|---|
| یَا مُقْسِطُ جل جلالہ | یَا جَامِعُ جل جلالہ | یَا غَنِیُّ جل جلالہ |
| اے انصاف کرنے والے | اے جمع کرنے والے | اے دولت مند |
| یَا مُغْنِیُّ جل جلالہ | یَا مُعْطِیُ جل جلالہ | یَا مَانِعُ جل جلالہ |
| اے دولت دینے والے | اے عطا کرنے والے | اے روکنے والے |
| یَا ضَآرُّ جل جلالہ | یَا نَافِعُ جل جلالہ | یَا نُوْرُ جل جلالہ |
| اے نقصان دینے والے | اے نفع پہنچانے والے | اے روشنی |
| یَا ھَادِیُ جل جلالہ | یَا بَدِیْعُ جل جلالہ | یَا بَاقِیُ جل جلالہ |
| اے ہدایت کرنے والے | اے چیزوں کو پیدا کرنے والے | اے باقی رہنے والے |
| یَا وَارِثُ جل جلالہ | یَا رَشِیْدُ جل جلالہ | یَا صَبُوْرُ جل جلالہ |
| اے میراث والے | اے راہ دکھانے والے | اے بہت صبر والے |
| یَا صَادِقُ جل جلالہ | یَا سَتَّارُ جل جلالہ | |
| اے سچے | اے پردہ پوش | |

یَا مَنْ تَقَدَّسَ عَنِ الْاُشْبَاهِ

اے وہ خدا جس کی ذات ہم شکل ہونے سے پاک ہے۔

ذَاتُہٗ وَتَنَزَّہَ عَنْ مُّشَابَهَۃِ

اور جس کی صفتیں مثل ہونے سے بری ہے

الْاَمْثَالِ صِفَاتُہٗ یَا مَنْ دَلَّتْ

اے وہ خدا جس کے ایک ہونے پر نشانیاں

عَلٰی وَحْدَ انِیَّتِہٖ اٰیٰتُہٗ وَشَهِدَتْ

دلالت کرتی ہیں، اور جس کے پروردگار



بِرُبُوبِيَّتِهٖ مَصْنُوعَاتُهٗ وَاحِدٌ لَّا

ہونے پر اس کے بنائی ہوئی چیزیں گواہ ہیں جو کسی

مِنْ قِلَّةٍ وَّمَوْجُودٌ لَّا مِنْ عِلَّةٍ

کمی کی وجہ سے ایک نہیں جو کسی سبب کی وجہ سے موجود

يَامَنْ هُوَ بِالْبِرِّ مَعْرُوفٌ وَّبِالْاِحْسَانِ

نہیں اے وہ خدا جو نیکی میں مشہور ہے اور احسان کے ساتھ

مَوْصُوفٌ مَّعْرُوفٌ بِلَا غَايَةٍ وَّ

موصوف ہے جو مشہور ہے بلا ختم ہونے کی تعریف

مَوْصُوفٌ بِلَا نِهَايَةٍ اَوَّلٌ قَدِيْمٌ

کیا گیا ہے وہ بغیر ابتداء کے، پہلا اور ہمیشہ رہنے والا

بِلَا ابْتِدَاءٍ وَّاٰخِرٌ كَرِيْمٌ بِلَا انْتِهَاءٍ

اور بغیر انتہا کے سب سے اخیر اور سخی ہے۔ اور جس نے

وَغَفَرَ ذُنُوْبَ الْمُذْنِبِيْنَ كَرَمًا وَّ

گناہگاروں کے گناہ اپنے کرم اور نرمی سے معاف کئے اور

حِلْمًا يَّا مَنْ لَّيْسَ كَمِثْلِهٖ شَيْءٌ ج وَهُوَ

اے وہ ذات جس کے مثل کوئی چیز نہیں جو بہت سننے والا

السَّمِيْعُ الْبَصِيْرُ ط حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ

اور دیکھنے والا ہے۔ ہمیں خدائے تعالیٰ کافی ہے۔

الْوَكِيْلُ نِعْمَ الْمَوْلٰى وَنِعْمَ النَّصِيْرُ

وہ اچھا کارساز اچھا آقا اور اچھا مددگار ہے۔



يَا دَائِمًا بِلَا فَنَاءٍ وَّ يَا قَائِمًا بِلَا

اے خدا بغیر فنا کے ہمیشہ رہنے والے اور بغیر زوال کے ہمیشہ

زَوَالٍ وَّ يَا مُدَبِّرًا بِلَا وَزِيرٍ سَهِّلْ

قائم اے بغیر وزیر کے تدبیر کرنے والے آسان کردے

عَلَيْنَا وَعَلٰى وَالِدَيْنَا كُلَّ عَسِيرٍ

ہم پر ہمارے ماں باپ پر ہر ایک مشکل

لَآ اُحْصِىْ ثَنَآءً عَلَيْكَ اَنْتَ كَمَآ

میں شمار نہیں کرسکتا ہوں تیری تعریف کو جیسا تونے اپنی ذات پر کی ہے

اَثْنَيْتَ عَلٰى نَفْسِكَ عَزَّ جَارُكَ

تیرا ہمسایہ عزت مند ہے اور تیری تعریف

وَجَلَّ ثَنَآؤُكَ وَتَقَدَّسَتْ اَسْمَآؤُكَ

بہت بڑی ہے اور تیرے نام بہت پاکیزہ

وَعَظُمَ شَانُكَ وَلَآ اِلٰهَ غَيْرُكَ

اور تیری شان بہت اونچی ہے اور تیرے سوا اور کوئی عبادت

يَفْعَلُ اللّٰهُ مَا يَشَآءُ بِقُدْرَتِهٖ وَ

کے لائق نہیں خدائے تعالیٰ اپنی قدرت سے جو چاہتا ہے کرتا ہے۔

يَحْكُمُ مَا يُرِيْدُ بِعِزَّتِهٖ اَلَآ اِلَى

اور اپنی عزت مندی سے جو چاہتا ہے حکم دیتا ہے جان لو کہ

اللّٰهِ تَصِيْرُ الْاُمُوْرُ كُلُّ شَيْءٍ هَالِكٌ

تمام چیزیں خدا کی طرف جاتی ہیں اس کی ذات کے سوا ہر ایک چیز



إِلَّا وَجْهَهُ لَهُ الْحُكْمُ وَإِلَيْهِ

ہلاک ہونے والی ہے، اس کا حکم ہے اور اسی کی طرف

تُرْجَعُونَ فَسَيَكْفِيكَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ

تم سب لوٹو گے خدا ان سب لوگوں کا کافی ہوا۔ اور وہ

السَّمِيعُ الْعَلِيمُ حَسْبُنَا اللّٰهُ وَ

سننے اور جاننے والا ہے۔ ہمارے لئے اللہ کافی ہے اور

كَفٰى سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ دَعَا لَيْسَ

خدا نے سن لیا جس نے اسے پکارا خدا

وَرَآءَ اللّٰهِ الْمُنْتَهٰى مَنِ اعْتَصَمَ

کے بعد لوگوں کی مرادوں کی انتہا اور کہیں نہیں۔ جس شخص نے

بِاللّٰهِ نَجٰى سُبْحَانَ مَنْ لَّمْ يَزَلْ

خدا کو پکڑا اُس نے نجات پائی۔ وہ خدا نہایت پاکیزہ ہے جو ہمیشہ

رَبًّا رَّحِيمًا وَّلَا يَزَالُ كَرِيمًا لَآ اِلٰهَ

رحم کرنے والا پروردگار اور سخی رہاہے اللہ کے سوا جو نرم اور سخی اور کوئی چیز نہیں

اِلَّا اللّٰهُ الْحَلِيمُ الْكَرِيمُ سُبْحَانَ

جو عبادت کے لائق ہو۔ وہ نہایت حلیم مہربان پاک ہے۔

اللّٰهِ وَتَبَارَكَ اللّٰهُ رَبُّ السَّمٰوٰتِ

اللہ اور برکت والا ہے اللہ وہ ساتوں آسمانوں کا بھی

السَّبْعِ وَرَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيمِ

رب ہے اور رب ہے عرش عظیم کا۔



وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ لَآ اِلٰہَ

اور ساری تعریفیں اللہ کے لئے ہیں جو سارے عالم کا رب ہے۔ نہیں ہے کوئی

اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَا شَرِیْکَ لَہٗ اِلٰھًا

عبادت کے لائق اللہ کے سوا۔ وہ اکیلا ہے اس کا کوئی شریک نہیں جو صفت

وَّاحِدًا اَحَدًا صَمَدًا فَرْدًا وِّتْرًا

اور ذات میں ایک کہے جو بے نیاز ہے اور یگانہ جو طاق ہے

حَیًّا قَیُّوْمًا دَآئِمًا اَبَدًا لَمْ یَتَّخِذْ

زندہ ہے قائم رہنے والا ہمیشہ رہنے والا ہے جس نے اختیار نہیں کی

صَاحِبَۃً وَّلَا وَلَدًا وَّلَمْ یَکُنْ

بیوی، جس کا بیٹا نہیں جس کا ملک میں کوئی

لَّہٗ شَرِیْکٌ فِی الْمُلْکِ وَلَمْ یَکُنْ

شریک نہیں جس کا کوئی ذلت کے وقت

لَّہٗ وَلِیٌّ مِّنَ الذُّلِّ وَکَبِّرْہُ تَکْبِیْرًا ط

مددگار نہیں اور وہ خدا بہت بڑا اور اونچا ہے۔

اَللّٰہُ اَکْبَرُ حَسْبُنَا اللّٰہُ لِدِیْنِنَا

اور بہت بڑا ہے اللہ ہمیں دین کے لئے کافی ہے۔

حَسْبُنَا اللّٰہُ لِدُنْیَانَا

کافی ہے اللہ ہماری دنیا کے لئے۔

حَسْبُنَا اللّٰہُ لِمَآ اَھَمَّنَا

اور ہمیں اس چیز کے لئے کافی ہے جو ہمیں غمگین بنائے۔



حَسْبُنَا اللّٰهُ لِمَنْ بَغٰى عَلَيْنَا

اللہ ہمیں اس شخص کے لئے کافی ہے جو ہمارے اوپر ظلم کرے

حَسْبُنَا اللّٰهُ لِمَنْ حَسَدَنَا

اللہ ہمیں اس شخص کے لئے کافی ہے جو ہم سے حسد کرے

حَسْبُنَا اللّٰهُ لِمَنْ كَادَنَا بِالسُّوْءِ

اللہ ہمیں اس شخص کے لئے کافی ہے جو ہمارے ساتھ برائیاں کرے

حَسْبُنَا اللّٰهُ عِنْدَ الْمَوْتِ

مگر اللہ ہمیں موت کے وقت کافی ہے۔

حَسْبُنَا اللّٰهُ عِنْدَ الْقَبْرِ

کافی ہے اللہ ہمارے لئے قبر کے وقت

حَسْبُنَا اللّٰهُ عِنْدَ الْحِسَابِ

اللہ تعالیٰ ہمیں سوالوں کے وقت کافی ہے۔

حَسْبُنَا اللّٰهُ عِنْدَ الْمَسَآئِلِ

ہمیں اللہ پل صراط کو پار کرنے کے وقت کافی ہے۔

حَسْبُنَا اللّٰهُ عِنْدَ الصِّرَاطِ

اللہ تعالیٰ ہمیں حساب کے وقت کافی ہے۔

حَسْبُنَا اللّٰهُ عِنْدَ الْمِيْزَانِ

اللہ تعالیٰ ہمیں تولنے کے وقت کافی ہے۔

حَسْبُنَا اللّٰهُ عِنْدَ الْجَنَّةِ وَالنَّارِ

اللہ تعالیٰ ہمیں جنت اور دوزخ میں جانے کے وقت کافی ہے



حَسْبُنَا اللّٰهُ عِنْدَ اللِّقَآءِ حَسْبِیَ

ہمیں اللہ تعالیٰ اپنے دیدار کے وقت کافی ہے۔ مجھے وہ

اللّٰهُ الَّذِیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ط عَلَيْهِ

خدا کافی ہے جس کے سوا کوئی اور معبود نہیں اسی پر

تَوَكَّلْتُ وَاِلَيْهِ اُنِيْبُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا

میں بھروسہ کرتا ہوں اور اسی کی طرف میں لوٹونگا۔ خدا کے سوا اور کوئی

اللّٰهُ سُبْحَانَ اللّٰهِ مَآ اَعْظَمَ اللّٰهُ

معبود نہیں۔ سبحان اللہ (کلمہ تعجب) خدا کس قدر بڑا ہے۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ سُبْحَانَ اللّٰهِ مَآ

خدا کے سوا اور کوئی معبود نہیں۔ سبحان اللہ

اَحْلَمَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ سُبْحَانَ

خدا کس قدر حلیم ہے۔ خدا کے سوا اور کوئی معبود نہیں۔ سبحان اللہ

اللّٰهِ مَآ اَكْرَمَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ

خدا کس قدر کریم ہے۔ اللہ کے سوا اور کوئی معبود نہیں۔

وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ مُحَمَّدٌ

ایک ہے جس کا کوئی شریک نہیں۔ اور محمد (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم)

رَّسُوْلُ اللّٰهِ حَقًّا اَللّٰهُمَّ صَلِّ

اللہ کے بھیجے ہوئے حق ہیں۔ اے خدا درود و رحمت

عَلٰی مُحَمَّدٍ كُلَّمَا ذَكَرَهٗ

ہو حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) پر جبکہ آپ کا ذکر کرنے



الذّاكِرُونَ وَصَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ

والے ذکر کریں اور اسی طرح درود و رحمت بھیج حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) پر

كُلَّمَا غَفَلَ عَنْ ذِكْرِهِ الْغٰفِلُوْنَ

جبکہ آپ کے ذکر سے غافل لوگ غفلت اختیار کریں

رَضِيْنَا بِاللّٰهِ تَعَالٰى رَبًّا وَّ

ہم راضی ہیں اللہ تعالیٰ سے بلحاظ اس کے رب ہونے کے

بِالْاِسْلَامِ دِيْنًا وَّ بِمُحَمَّدٍ صَلَّى

اور اسلام سے بلحاظ اس کا دین ہونے کے اور حضرت محمد

اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَبِيًّا وَّ رَسُوْلًا

صلی اللہ علیہ وسلم سے اس کے نبی

وَّبِالْقُرْاٰنِ اِمَامًا وَّبِالْكَعْبَةِ

اور رسول ہونے کے اور قرآن سے بلحاظ اس کے پیشوا ہونے کے اور کعبہ سے

قِبْلَةً وَّبِالصَّلٰوةِ فَرِيْضَةً وَّبِا

سے بلحاظ قبلہ ہونے کے اور نماز سے بلحاظ فرض ہونے کے اور تمام

لْمُؤْمِنِيْنَ اِخْوَانًا وَّ بِالصِّدِّيْقِ

ایمان والوں سے بلحاظ بھائی ہونے کے اور (ابوبکر) صدیق رضی اللہ عنہ سے

وَبِالْفَارُوْقِ وَبِذِى النُّوْرَيْنِ

اور (حضرت عمر) فاروق رضی اللہ عنہ سے اور حضرت (عثمان رضی اللہ عنہ) ذوالنورین سے

وَبِالْمُرْتَضٰى اَئِمَّةً رِضْوَانُ اللّٰهِ

اور (حضرت علی مرتضیٰ رضی اللہ عنہ) سے بلحاظ پیشوا ہونے کے۔ خدائے تعالیٰ کی رضا



تَعَالٰی عَلَیْهِمْ اَجْمَعِیْنَ مَرْحَبًا

مندیاں ہوں آپ پر مبارک باد ہو

بِالصَّبَاحِ الْجَدِیْدِ وَبِالْیَوْمِ

نئی صبح کی سعادت دن کی

السَّعِیْدِ وَبِالْمَلَکَیْنِ الْکَاتِبَیْنِ

اور ان دو فرشتوں کی جو ہمارے اچھے اور برے عمل لکھتے ہیں۔

الشَّاهِدَیْنِ الْعَادِلَیْنِ حَیَّا

جو عدل وانصاف والے گواہ ہیں۔ اے کراماً کاتبین خدا کے سلام

کُمَا اللّٰهُ تَعَالٰی فِیْ غُرَّةِ یَوْمِنَا

کے تحفے تم دونوں پر اس دن کے ابتداء میں بھیجے لکھے

هٰذَا اُکْتُبَا فِیْ اَوَّلِ صَحِیْفَتِنَا

ہمارے نامہ اعمال کے پہلے ورق میں

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اللہ کے نام سے شروع جو بہت مہربان نہایت رحم والا

وَاشْهَدُ بِاَنَّا نَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا

اور تم گواہ رہو کہ ہم اس بات کی گواہی دیتے ہیں کہ اللہ کے سوا کوئی عبادت

اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِیْکَ لَهٗ وَ

کے لائق نہیں جو فقط ایک ہے جس کا کوئی شریک نہیں

اَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَ

اور ہم اس بات کی گواہی دیتے ہیں کہ (حضرت محمد ﷺ) اللہ کے بندے



رَسُوْلَهٗ اَرْسَلَهٗ بِالْهُدٰی وَدِیْنِ

اور اس کے رسول ہیں جن کو اللہ نے ہدایت کے لئے اور سچے دین

الْحَقِّ لِیُظْهِرَهٗ عَلَی الدِّیْنِ كُلِّهٖ

کی حمایت کے لئے بھیجا ہے تاکہ اس کا دین تمام دنیا کے دینوں پر غالب آجائے

وَلَوْكَرِهَ الْمُشْرِكُوْنَ عَلٰی هٰذِهِ

گویا کہ خدا کے ساتھ شریک ٹھہرانے والے لوگ اس کو

الشَّهَادَةِ نَحْیٰی وَعَلَیْهَا نَمُوْتُ

ناپسند ہی کریں اسی شہادت پر زندہ ہیں۔ اسی پر ہم مرجائیں گے۔

وَعَلَیْهَا نُبْعَثُ اِنْ شَآءَ اللّٰهُ تَعَالٰی

اور اسی پر ہم قیامت کے دن اٹھیں گے اگر اللہ نے چاہا

اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّآمَّاتِ

میں اللہ تعالیٰ کے ان کلمات کے ساتھ جو سب کے سب

كُلِّهَا مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ بِسْمِ اللّٰهِ

کامل ہیں مخلوق کے شر سے پناہ مانگتا ہوں۔ اللہ کے نام سے شروع

خَیْرِ الْاَسْمَآءِ بِسْمِ اللّٰهِ رَبِّ

جو رب آسمان کا۔ اللہ کے نام سے شروع جو رب ہے۔

الْاَرْضِ وَرَبِّ السَّمَآءِ بِسْمِ اللّٰهِ

زمین کا اور آسمان کا۔ اللہ کے نام سے شروع

الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَیْءٌ

جس کے نام سے کوئی چیز نقصان نہیں پہنچا سکتی





فِي الْأَرْضِ وَلَا فِي السَّمَاءِ وَهُوَ

نہ زمین میں نہ آسمانوں میں اور اللہ

السَّمِيعُ الْعَلِيمُ ۝ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ

بہت سننے جاننے والا ہے۔ تمام تعریفیں اس خدا کے لائق ہیں

الَّذِي أَحْيَانَا بَعْدَ مَا أَمَاتَنَا وَ

جس نے ہمیں مرنے کے بعد زندہ کیا

إِلَيْهِ الْبَعْثُ وَالنُّشُورُ أَصْبَحْنَا

ہم قیامت کے دن اٹھیں گے اور پھیلائے جائیں گے ہم نے

وَأَصْبَحَ الْمُلْكُ لِلّٰهِ وَالْعِزَّةِ

اور خدا کے تمام ملک نے صبح کی عزت

وَالْعَظَمَةِ وَالْكِبْرِيَاءِ وَالْجَبَرُوتُ

اور عظمت اور بڑائی اور سختی

وَالسُّلْطَانُ وَالْبُرْهَانُ لِلّٰهِ وَالْآلَاءُ

اور رُعب اور روشن دلیل خدائے تعالیٰ کے لئے ظاہری

وَالنَّعْمَاءُ لِلّٰهِ وَاللَّيْلُ وَالنَّهَارُ لِلّٰهِ

اور باطنی تمام نعمتیں خدا کے لئے ہی ہیں رات اور دن خدا کے لئے ہیں

وَمَا سَكَنَ فِيهِمَا لِلّٰهِ الْوَاحِدِ

اسی طرح وہ چیزیں جو رات دن میں آرام وسکون پکڑتے ہیں اس ایک خدا کی ہیں جو

الْقَهَّارِ ۝ أَصْبَحْنَا عَلٰى فِطْرَةِ

نافرمانوں پر قہر کرنے والا ہے۔ ہم نے اسلام کے فطری اور قدرتی





# اَلْاِسْلَامِ وَكَلِمَةِ الْاِخْلَاصِ

دین اور خدا کے خالص ایک ٹھہرانے کے کلمہ اور

وَعَلٰى دِيْنِ نَبِيِّنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى

اپنے نبی (یعنی حضرت) محمد صلی

اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَعَلٰى مِلَّةِ

اللہ علیہ وسلم کے دین اور اپنے باپ

اَبِيْنَا اِبْرَاهِيْمَ حَنِيْفًا مُسْلِمًا وَّ

حضرت ابراھیم علیہ السلام کے مذہب یعنی دین اسلام پر صحیح کی یہ مسلمان تھے۔

مَاكَانَ مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ صَلَوَاتُ اللّٰهِ

شریک ٹھہرانے والے لوگوں میں سے نہ تھے درود اور رحمتیں ہوں

تَعَالٰى وَمَلٰٓئِكَتِهٖ وَاَنْبِيَآئِهٖ وَرُسُلِهٖ

خدائے تعالیٰ کی اور اس کے فرشتوں کی اور اس کے نبیوں کی اور اس کے رسولوں کی

وَحَمَلَةِ عَرْشِهٖ وَجَمِيْعِ خَلْقِهٖ

اور اس کے عرش اٹھانے والے فرشتوں کی اور اس کی تمام مخلوق کی

عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ

ہمارے آقا حضرت محمد ﷺ اور آپ ﷺ کی اولاد پر

وَاَصْحَابِهٖ عَلَيْهِ وَعَلَيْهِمُ

اور آپ کے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم پر

اَلسَّلَامُ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ

خدا کی سلامتی اور اس کے رحمتیں اور برکتیں نازل ہوں



اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَارَسُوْلَ

خدا کے بے شمار درود اور سلام آپ پر اے خدا کے رسول ﷺ نازل ہوں

اللّٰهِ اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ

درود و سلام نازل ہوں آپ پر

یَاحَبِیْبَ اللّٰهِ اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ

اے اللہ کے محبوب ﷺ درود و سلام نازل ہوں

عَلَیْكَ یَاخَلِیْلَ اللّٰهِ اَلصَّلٰوۃُ

آپ پر اے اللہ کے دوست ﷺ درود

وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَانَبِیَّ اللّٰهِ

و سلام نازل ہوں آپ پر اے اللہ کے نبی ﷺ

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَاصَفِیَّ

درود و سلام نازل ہوں آپ پر اے خدا کے برگزیدہ

اللّٰهِ اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ

درود اور سلام نازل ہو اور آپ پر

یَاخَیْرَ خَلْقِ اللّٰهِ اَلصَّلٰوۃُ

اے خدا کی بہترین مخلوق ﷺ درود

وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَامَنِ اخْتَارَهٗ

اور سلام نازل ہوں آپ پر اے وہ ذات جسے خدا نے چنا ہے

اللّٰهُ اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ

درود و سلام نازل ہوں آپ پر



يَامَنْ اَرْسَلَهُ اللّٰهُ اَلصَّلٰوةُ

اے اللہ ہمارے سردار حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر پہلی

وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَامَنْ زَيَّنَهُ

اور سلام نازل ہوں آپ پر اے وہ ذات جسے خدا نے زینت

اللّٰهُ اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ

دی ہے۔ درود اور سلام نازل ہوں آپ پر

يَامَنْ شَرَّفَهُ اللّٰهُ اَلصَّلٰوةُ

اے وہ ذات جسے خدا نے سب سے زیادہ شرف بخشا ہے، درود

وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَامَنْ كَرَّمَهُ

اور سلام نازل ہوں آپ پر اے وہ ذات جسے خدا نے عزت وتکریم

اللّٰهُ اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ

والا کیا ہے۔ درود اور سلام نازل ہوں آپ پر

يَامَنْ عَظَّمَهُ اللّٰهُ اَلصَّلٰوةُ

اے وہ ذات جسے خدا نے بزرگی اور بڑائی والا کیا ہے۔ درود

وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَاسَيِّدَ

اور سلام نازل ہوں آپ پر اے تمام رسولوں

الْمُرْسَلِيْنَ اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ

کے سردار، درود اور سلام نازل ہوں۔

عَلَيْكَ يَا اِمَامَ الْمُتَّقِيْنَ اَلصَّلٰوةُ

آپ پر اے تمام پرہیزگاروں کے پیشوا، درود



وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا خَاتَمَ النَّبِيِّيْنَ

اور سلام نازل ہوں آپ نے وہ نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جس پر نبیوں کی آمد کا سلسلہ ختم ہوگیا

اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا شَفِيْعَ

درود اور سلام نازل ہوں آپ پر اے گناہگاروں کی

الْمُذْنِبِيْنَ (۳ بار) اَلصَّلٰوةُ

سفارش کرنے والے (تین مرتبہ) درود

وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ رَبِّ

اور سلام نازل ہوں آپ پر اے تمام جہانوں کے

الْعٰلَمِيْنَ صَلٰوةُ اللّٰهِ تَعَالٰى

پروردگار کے رسول، اور رحمت نازل ہو اللہ تعالیٰ کی

وَمَلٰٓئِكَتِهٖ وَاَنْبِيَآئِهٖ وَرُسُلِهٖ

اور اس کے فرشتوں کی اور اس کے نبیوں کی اور اس کے رسولوں

وَحَمَلَةِ عَرْشِهٖ وَجَمِيْعِ خَلْقِهٖ

اور اس کے عرش اٹھانے والے فرشتوں کی اور اس کی تمام مخلوق کی

عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِهٖ

ہمارے آقا (حضرت) محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر اور آپ کی اولاد پر

وَاَصْحَابِهٖ عَلَيْهِ وَعَلَيْهِمُ السَّلَامُ

اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم پر اور خدا کی سلامتی

وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ اَللّٰهُمَّ

اور اس کی رحمت اور اس کی برکتیں حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور ان کی آل اولاد پر نازل ہوں،



صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِي

اے اللہ ہمارے سردار حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر پہلی

الْاَوَّلِيْنَ وَصَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا

پیدائش میں درود سلام بھیج اور اے اللہ ہمارے سردار حضرت

مُحَمَّدٍ فِي الْاٰخِرِيْنَ وَصَلِّ

محمد ﷺ پر آخری پیدائش والے لوگوں میں درود

عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِي

اور سلام بھیج۔ اے اللہ درود اور سلام بھیج ہمارے سردار حضرت محمد ﷺ پر

الْمَلَاِ الْاَعْلٰى اِلٰى يَوْمِ الدِّيْنِ

اوپر والی جماعت میں قیامت کے دن تک

وَصَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ

اور اے اللہ ہمارے سردار حضرت محمد ﷺ پر درود و سلام بھیج

فِي كُلِّ وَقْتٍ وَّحِيْنٍ وَصَلِّ

ہر گھڑی اور ہر وقت اور درود و سلام بھیج

عَلٰى جَمِيْعِ الْاَنْبِيَآءِ وَالْمُرْسَلِيْنَ

اپنے تمام نبیوں اور رسولوں پر

وَعَلٰى مَلٰٓئِكَتِكَ الْمُقَرَّبِيْنَ

اور اپنے مقرب فرشتوں پر

وَعَلٰى عِبَادِكَ الصّٰلِحِيْنَ وَ

اور اپنے نیکو کار بندوں پر



عَلٰی اَھلِ طَاعَتِكَ اَجمَعِینَ

اور اپنے تمام اطاعت گزار بندوں پر۔

وَارحَمنَا مَعَھُم بِرَحمَتِكَ

اور رحم کرہم پر اُن کے ساتھ اپنی مہربانی سے

یَا اَرحَمَ الرّٰحِمِینَ ط

اے تمام رحم کرنے والوں میں سے زیادہ رحم کرنے والے۔

# دُعائے رِقاب

گردنوں کے چھٹکارے کی دُعا

بِسمِ اللّٰہِ الرَّحمٰنِ الرَّحِیمِ

اللہ کے نام سے شروع جو بہت مہربان نہایت رحم والا

اَللّٰھُمَّ یَا مَالِكَ الرِّقَابِ وَیَا مُفَتِّحَ

اے اللہ گردنوں کے مالک اور اے رحمت کے دروازے

الاَبوَابِ وَیَا مُسَبِّبَ الاَسبَابِ

کھولنے والے اور اے سبب پیدا کرنے والے خدا

ھَیِّیٔ لَنَا سَبَبًا لَّا نَستَطِیعُ لَہٗ طَلَبًا

ہمارے لئے رزق کا کوئی ایسا سبب پیدا کر جس کے تلاش کرنے کی ہم میں طاقت نہیں

اَللّٰھُمَّ اجعَلنَا مَشغُولِینَ بِاَمرِكَ

اے خدا ہمیں اپنے حکم کی ادائیگی بجالانے میں مشغول رکھ



آمِنِيْنَ بِعَدلِكَ آيِسِيْنَ مِنْ

اپنے انصاف سے امن میں رکھ اپنی مخلوق سے نا اُمید رکھ اپنی

خَلْقِكَ آنِسِيْنَ بِكَ مُسْتَوْحِشِيْنَ

ذات کے ساتھ محبت والا اپنے غیر سے ہمیں دور رکھ

عَنْ غَيْرِكَ رَاضِيْنَ بِقَضَآئِكَ

تیرے فیصلے سے راضی رہنے والے تیری مصیبتوں پر

صٰبِرِيْنَ عَلٰى بَلَآئِكَ قَانِعِيْنَ

صبر کرنے والے۔ تیرے دیئے ہوئے پر قناعت کرنے والے۔

لِعَطَآئِكَ شٰكِرِيْنَ لِنَعْمَآئِكَ

تیری نعمتوں کے شکر گزار تیرے ذکر

مُتَلَذِّذِيْنَ بِذِكْرِكَ فَرِحِيْنَ

سے لذت اٹھانے والے خوش رہنے والے

بِكِتَابِكَ مُنَاجِيْنَ بِكَ فِيْٓ اٰنَاءِ

تیری کتاب سے تیرے ساتھ راتوں کے وقت دن میں

الَّيْلِ وَاَطْرَافِ النَّهَارِ مُبْغِضِيْنَ

سرگوشی کرنے والے دنیا سے بغض اور

لِلدُّنْيَا وَمُحِبِّيْنَ لِلْاٰخِرَةِ

نفرت کرنے والے اور آخرت کو دوست رکھنے والے

مُشْتَاقِيْنَ اِلٰى لِقَآئِكَ مُتَوَجِّهِيْنَ

تیری ملاقات کے شوقین تیری بارگار کی طرف متوجہ ہونے والے



إِلٰى جَنَابِكَ مُسْتَعِدِّيْنَ لِلْمَوْتِ

موت کے لئے ہر وقت تیار رہنے والے

رَبَّنَا وَاٰتِنَا مَا وَعَدْتَّنَا عَلٰى

اے ہمارے رب ہمیں وہ چیز دے جس کا تو نے ہم سے وعدہ کیا

رُسُلِكَ وَلَا تُخْزِنَا يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ط

اپنے رسولوں کی زبانی اور تو ہمیں قیامت کے دن ذلیل اور رسوا نہ کر۔

إِنَّكَ لَا تُخْلِفُ الْمِيْعَادَ ○ اَللّٰهُمَّ

نہیں خلاف کرتا ہے تو اپنے وعدے کے اے خدا

اِجْعَلِ التَّوْفِيْقَ رَفِيْقَنَا وَالصِّرَاطَ

اپنی موافقت ہماری ساتھی بنا اور بالکل سیدھے راستے کو

الْمُسْتَقِيْمَ طَرِيْقَنَا ط اَللّٰهُمَّ

ہمارا راستہ بنا۔ اے اللہ

اَوْصِلْنَا إِلٰى مَقَاصِدِنَا وَتُبْ عَلَيْنَا

ہمیں اپنی مرادوں پر پہنچا۔ اور تیری طرف رجوع کرتے ہیں تو

إِنَّكَ اَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ ○

بیشک اپنے بندوں کی توبہ قبول کرنے والا مہربان ہے۔

اَللّٰهُمَّ بِكَ اَصْبَحْنَا وَبِكَ اَمْسَيْنَا

اے خدا ہم نے تیرا نام لے کر صبح کی اور تیرا ہی نام لے کر شام کی

وَبِكَ نَحْيٰى وَبِكَ نَمُوْتُ وَاِلَيْكَ

اور تجھ ہی سے ہم زندہ ہیں اور تیری ہی بدولت ہم مرجائیں گے۔ اور تیری ہی طرف



الْمَصِيْرُ ۝ اَللّٰهُمَّ ارْزُقْنَا لَذَّةَ

لوٹنے کی جگہ ہے۔ اے خدا ہمیں عطا کر ہمیں اپنے چہرے

النَّظَرِ اِلٰى وَجْهِكَ وَالشَّوْقَ اِلٰى

کی طرف دیکھنا اور اپنے دیدار کا انتہائی

لِقَآئِكَ اَللّٰهُمَّ اَرِنَا الْحَقَّ حَقًّا

شوق۔ اے خدا ہمیں سچائی کو جیسی کہ وہ ہے اپنے اصلی روپ میں دکھا

وَارْزُقْنَا اِتِّبَاعَهٗ وَاَرِنَا الْبَاطِلَ

اور ہمیں اس کی پیروی کی توفیق عطا کر اور جھوٹ کو بھی

بَاطِلًا وَّارْزُقْنَا اجْتِنَابَهٗ اَللّٰهُمَّ

اپنے اصلی روپ میں دکھا اور اس سے پرہیز اور دور رہنے کی توفیق بخش۔ اے خدا

اَرِنَا حَقَآئِقَ الْاَشْيَآءِ كَمَا هِيَ

ہمیں تمام چیزوں کی اصلیتیں جیسی کہ وہ ہیں دکھا۔

وَتَوَفَّنَا مُسْلِمِيْنَ وَاَلْحِقْنَا

ہمیں مسلمان ہونے کی حالت پر مار اور ہمیں اپنے

بِالصّٰلِحِيْنَ وَادْفَعْ عَنَّا شَرَّ

نیک بندوں کے ساتھ ملا اور ہم سے ظالموں

الظّٰلِمِيْنَ وَشَارِكْنَا فِيْ دُعَآءِ

کا شر دور کر اور ہمیں اپنے با ایمان بندوں کی دُعاؤں

الْمُؤْمِنِيْنَ وَنَبِّهْنَا عَنْ نَّوْمَةِ

میں شریک ٹھہرا۔ ہمیں غفلت سے سونے والے لوگوں



الۡغٰفِلِيۡنَ وَارۡزُقۡنَا شَفَاعَةَ

کی نیند سے بیدار کر اور ہمیں تمام رسولوں کے سردار

سَيِّدِ الۡمُرۡسَلِيۡنَ وَاَدۡخِلۡنَا الۡجَنَّةَ

یعنی حضرت محمد ﷺ کی شفاعت نصیب کر ہمیں جنت میں

بِسَلَامٍ اٰمِنِيۡنَ وَاحۡشُرۡنَا مَعَ

سلامتی اور امن کے ساتھ داخل کر اور اٹھا ہم کو

الۡمُتَّقِيۡنَ وَخَلِّصۡنَا مِنَ النَّارِ

پرہیزگاروں کے ساتھ اور ہمیں چھٹکارہ دے دوزخ کی آگ

يَا مُجِيۡرُ اَللّٰهُمَّ اغۡفِرۡ لِاُمَّةِ

سے، اے پناہ دینے والے، اے اللہ! امت کی مغفرت فرما۔

مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيۡهِ وَسَلَّمَ اَللّٰهُمَّ

حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے اے اللہ

ارۡحَمۡ اُمَّةَ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيۡهِ وَسَلَّمَ

حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی ساری امت پر رحم کر

اَللّٰهُمَّ انۡصُرۡ اُمَّةَ مُحَمَّدٍ صَلَّى

اے اللہ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی ساری امت کی مدد کر

اللّٰهُ عَلَيۡهِ وَسَلَّمَ اَللّٰهُمَّ افۡتَحۡ لِاُمَّةِ

اے اللہ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی اُمت

مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيۡهِ وَسَلَّمَ اَللّٰهُمَّ

کو مخالفین اسلام پر فتح نصیب کر۔ اے اللہ



اَصْلِحْ اُمَّةَ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ

اصلاح کر امت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی

عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَللّٰهُمَّ فَرِّجْ عَنْ اُمَّةِ

اے اللہ کشادگی پیدا فرما امت

مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَللّٰهُمَّ

محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی، اے اللہ

كَرِّمْ اُمَّةَ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

عزت بلند کر امت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی

اَللّٰهُمَّ عَظِّمْ اُمَّةَ مُحَمَّدٍ صَلَّى

اے اللہ بڑائی عطا کر امت محمد صلی

اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَللّٰهُمَّ تَجَاوَزْ

اللہ علیہ وسلم کو۔ اے اللہ درگزر کر

عَنْ سَيِّئَاتِ اُمَّةِ مُحَمَّدٍ

امت محمد یہ صلی اللہ علیہ وسلم کے

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَللّٰهُمَّ يَا حَبِيبَ

گناہوں سے۔ اے اللہ اے توبہ قبول فرمانے والا

التَّوَّابِينَ تُبْ عَلَيْنَا وَيَا اَمَانَ

لوگوں کے محبوب ہماری توبہ قبول فرما اے خوفزدہ

الْخَائِفِينَ اٰمِنَّا وَيَا دَلِيلَ الْمُتَحَيِّرِينَ

لوگوں کو امن دینے والے ہمیں امن دے اور اے حیران اور راستہ بھولے ہوئے



دُلَّنَا وَيَا هَادِيَ الْمُضِلِّيْنَ اِهْدِنَا

دکھا راستہ سیدھا ہمیں والے دینے ہدایت کو لوگوں

وَيَا غِيَاثَ الْمُسْتَغِيْثِيْنَ اَغِثْنَا وَ

اے فریاد کرنے والے لوگوں کی فریاد کو پہنچنے والے ہماری فریاد کو پہنچ۔ اور

يَارَجَآءَ الْمُنْقَطِعِيْنَ لَاتَقْطَعْ رَجَاءَنَا

اے ٹوٹی ہوئی اُمید والے لوگوں کی اُمید ہماری اُمیدوں کو مت توڑ

وَ يَارَاحِمَ الْعَاصِيْنَ اُرْحَمْنَا وَ

اور اے نافرمانوں پر رحم کرنے والے ہم پر رحم کر، اور

يَاغَافِرَ الْمُذْنِبِيْنَ اغْفِرْ لَنَا

اے گناہگاروں کے گناہوں کی مغفرت کرنے والے ہمارے گناہوں کو

ذُنُوْبَنَا وَكَفِّرْ عَنَّا سَيِّاٰتِنَا وَتَوَفَّنَا

بخش دے۔ اور ہماری برائیوں کو نیکیوں سے تبدیل کردے، اور ہمیں

مَعَ الْاَبْرَارِ ○ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ ذُنُوْبَنَا

نیک لوگوں کے ساتھ مار، اے اللہ ہمارے گناہوں کی مغفرت کر

اَللّٰهُمَّ اسْتُرْ عُيُوْبَنَا اَللّٰهُمَّ اشْرَحْ

اے اللہ ہمارے سارے عیبوں پر پردہ ڈال، اے اللہ ہمارے

صُدُوْرَنَا اَللّٰهُمَّ احْفَظْ قُلُوْبَنَا

سینوں کو کھول دے اور ہمارے دلوں کو بے دینی سے محفوظ رکھ۔

اَللّٰهُمَّ نَوِّرْ قُلُوْبَنَا اَللّٰهُمَّ نَوِّرْ

اے اللہ ہمارے دلوں کو روشن فرما اے اللہ ہماری قبروں کو روشن کر

Scanned with CamScanner



قُبُوْرَنَا اَللّٰهُمَّ يَسِّرْ اُمُوْرَنَا

اے اللہ ہمارے کاموں کو آسان کر۔

اَللّٰهُمَّ حَصِّلْ مُرَادَنَا اَللّٰهُمَّ

اے اللہ ہماری مرادوں کو پورا کر۔ اے اللہ

تَمِّمْ تَقَاصِيْرَنَا اَللّٰهُمَّ نَجِّنَا

ہماری تمام کوتاہیوں کو ختم کردے، اے اللہ ہم جس

مِمَّا نَخَافُ يَا خَفِيَّ الْاَلْطَافِ

چیز سے ڈرتے ہیں اس سے ہمیں نجات دے۔ اے اچھی مہربانیوں والے خدا

اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لَنَا وَلِوَالِدَيْنَا وَ

اے اللہ مغفرت کر ہماری اور ہمارے ماں باپ کی اور

لِمَشَائِخِنَا وَلِاُسْتَاذِنَا وَلِاَصْحَابِنَا

ہمارے بزرگوں کی اور ہمارے استادوں کی اور ہمارے ساتھیوں کی

وَلِاَحْبَابِنَا وَلِعَشَائِرِنَا وَلِقَبَائِلِنَا

اور ہمارے دوستوں اور ہمارے رشتہ داروں اور ہمارے قبیلہ والوں کی

وَلِمَنْ لَّهٗ حَقٌّ عَلَيْنَا وَلِجَمِيْعِ اُمَّةِ

اور اس آدمی کی جس کا ہمارے اوپر کوئی حق ہے اور تمام

مُحَمَّدٍ عَلَيْهِ الصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ

امت محمد ﷺ کی اس پر خدا کی رحمت اور سلامتی نازل ہو

وَقِنَا رَبَّنَا شَرَّ مَا قَضَيْتَ وَقِنَا

اور بچا ہم کو اے ہمارے رب شر سے اس چیز کے جس کا تونے فیصلہ کرلیا ہے۔



رَبَّنَا عَذَابَ الْقَبْرِ وَعَذَابَ

اور بچا ہم کو اے ہمارے رب عذاب قبر سے اور دوزخ کے

النَّارِ وَعَذَابَ يَوْمِ الْقِيٰمَةِ

عذاب سے اور قیامت کے عذاب سے

وَاحْشُرْنَا مَعَ الْمُتَّقِيْنَ وَالْاَبْرَارِ

اور ہمیں اٹھا نیک اور پرہیزگار لوگوں کے ساتھ

اَللّٰهُمَّ بِحُرْمَةِ هٰذِهِ الْاَوْرَادِ

اے اللہ اس اوراد فتحیہ کی برکت سے

الْفَتْحِيَّةِ اِفْتَحْ لَنَا اَبْوَابَ الْعِنَايَاتِ

ہم پر اپنی مہربانیوں اور بخششوں کے دروازے

وَالْكَرَامَاتِ وَوَفِّقْنَا لِلطَّاعَاتِ

کھول دے اور ہمیں توفیق دے اپنی فرماں برداریوں

وَالْعِبَادَاتِ وَاحْفَظْنَا مِنَ الْاٰفَاتِ

اور عبادتوں کی اور بچا ہمیں تمام آفتوں اور اپنی

وَالْبَلِيَّاتِ وَبَارِكْ لَنَا فِي الرِّزْقِ

آزمائشوں سے اور ہمارے رزق

وَالْعُمُرِ وَالْحَسَنَاتِ ط اَللّٰهُمَّ

اور عمر اور نیکیوں میں برکت دے۔ اے اللہ

اِحْفَظْنَا يَا فَيَّاضُ مِنْ جَمِيْعِ

ہمیں محفوظ رکھے فیض و برکت والے تمام


الْبَلَایَا وَالْاَمْرَاضِ ط وَصَلَّی اللّٰہُ

آزمائشوں اور بیماریوں سے، اور اے خدا اپنی

تَعَالٰی عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ مُحَمَّدٍ

رحمت اور درود ان ذاتوں پر بھیج جو اس کی مخلوق میں سب

وَّاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ ط

سے بہتر ہے یعنی حضرت محمد ﷺ پر اور آپ کی اولاد و صحابہ کرامؓ رضی اللہ عنہم پر





**پبلیشرز:**




**Sultania Book Depot**

**Publisher • Distributer • Book Seller**

**H. Off.:** Madina Chowk, Gawkadal (Near Sumo Stand), Srinagar-190001
**Ph.:** 0194-2471896 **Mob.:** 9906571095 • **Email:** sultaniabookdepot1@gmail.com
**B. Off.:** Bachi Darwaza Makhdoom Saheb, **Mob.:** 7006243719, Srinagar (J.K.)

*Distributed by* **SHEIKH HAMZA PUBLICATIONS**
Bobby Plaza, Kani Kadal, Srinagar, J&K
**Mob.:** 6005002793, 9419700989 • **Email:**sheikhhamzapublications1@gmail.com